# اسلامی معاشیات

اسلامی علوم کی فہرست میں ایک جدید فن کا اضافہ،
اسلام کے معاشی نظام کا ایک تحقیقی مرقع، روئے زمین کے مسلمانوں
کے قلوب کی پکار کا بروقت جواب۔ مولینا گیلانی کا مجتہدانہ کارنامہ،
قرآنی آیتوں اور نبوی حدیثوں کے ایسے نئے تشریحی پہلو جو اس
کتاب میں پہلی دفعہ پیش کئے گئے ہیں

سید مناظر احسن الگیلانی



ناشران

شیخ شوکت علی اینڈ سنز

بندر روڈ، کراچی — حیدرآباد

قیمت [redacted] مجلد

# اسلامی معاشیات

اسلامی علوم کی فہرست میں ایک جدید فن کا اضافہ

اسلام کے معاشی نظام کا ایک تحقیقی مرقع، روئے زمین کے مسلمانوں

کے قلوب کی پکار کا بروقت جواب۔ مولینا گیلانی کا مجتہدانہ کارنامہ

قرآنی آیتوں اور نبوی حدیثوں کے ایسے نئے تشریحی پہلو جو اس

کتاب میں پہلی دفعہ پیش کئے گئے ہیں


## سید مناظر احسن الگیلانی



ناشران

## شیخ شوکت علی اینڈ سنز

بندر روڈ، کراچی — حیدرآباد

قیمت [redacted] مجلد

---

بلقیس اقبال اہلیہ شیخ شوکت علی مرحوم نے
میسرز شیخ برکت علی اینڈ سنز تاجران کتب
کشمیری بازار لاہور سے
دائمی حقوق طباعت و اشاعت
حاصل کر کے شائع کیا

---

طبع اوّل :- ادارہ اشاعت اردو حیدرآباد دکن
سنہ ۱۹۴۷ء

طبع دوم :- جنوری سنہ ۱۹۶۲ء

ضخامت :- ۵۷۶ صفحات

قیمت :- 40/
[redacted] روپے

قیمت جلد چرمی :- [redacted] روپے

# فہرست

## باب اوّل

### اسلامی معاشیات

## باب دوم



ختم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فاتحۃ الکتاب

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی۔

"اسلامی معاشیات" کے نام سے وہی کتاب آپ کے سامنے پیش ہو رہی ہے جس کے متفرق ابواب مختلف مقالوں کی شکل میں ہندوستان کے بعض علمی مجلات (معارف اعظم گڈھ، سیاست حیدرآباد دکن وغیرہ میں) بھی شائع ہو چکے ہیں۔

بجز چند مختصر مقالوں یا کسی مختصر رسالے کے سوا جہاں تک میں جانتا ہوں اس موضوع پر اُردو ہی نہیں بلکہ عربی یا اسی قسم کی دوسری زبانوں میں بھی غالباً اب تک کوئی مستقل کتاب اس موضوع پر نہیں لکھی گئی ہے، گویا یہ ایک بالکل نئی راہ تھی جس پر چلنے کا ارادہ کیا گیا تھا۔

بظاہر مضمون کی ندرت ہی کا یہ نتیجہ ہے کہ عموماً اہل علم و نظر کی طرف سے مقالات کے اس سلسلے کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھا گیا۔ قدیم و جدید دونوں حلقوں سے مصنف کی کافی ہمت افزائیاں ہوئیں بلکہ ان مقالات کو کتابی شکل میں شائع کرنے کی ہمت انہی غیر معمولی قدر افزائیوں نے پیدا کی۔

جن مسائل و مباحث کو اس کتاب میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ یوں تو یہ ساری چیزیں کتابوں ہی میں ہیں۔ لیکن اسلام اور اسلامیات کے بحر محیط سے ان ہی موتیوں کا چننا اور چن کر اس طریقہ سے ان کو مرتب کرنا کہ انسانی معاشیات کے دوسرے نظاموں کے مقابلے میں اسلام کا بھی ایک مستقل معاشی نظام لوگوں کے سامنے آجائے، بظاہر آسان نہ تھا اور سچ تو یہ ہے کہ باوجود اس کوشش کے جو اس راہ کی پہلی اور ابتدائی کوشش ہے۔ مجھے اعتراف کرنا چاہیئے کہ ابھی اس کی دشواریاں باقی ہیں اور بہت زیادہ باقی ہیں۔ صحیح معنوں میں وہی آدمی اس راہ میں کامیاب ہو سکتا ہے جو ایک طرف فنی طور پر عصر حاضر کے جدید علم (معاشیات) کا ماہر حکیم ہو اور دوسری طرف اسلامی حقائق و مسائل کے حقیقی سرچشموں تک اس کی رسائی ہو۔ قرآن و سنت اور ان کی روشنی میں ائمہ اسلام نے "اسلامی آئین" کو جس شکل میں مرتب کیا ہے، براہ راست ان کے مطالعہ کا اس کو موقع ملا ہو۔ لیکن افسوس ہے کہ تعلیمی نظام کی خرابی اب تک اس قسم کی جامع قابلیت رکھنے والوں کی پیدائش میں شدید رکاوٹ کی شکل اختیار

کئے ہوئے ہے۔

جامعہ عثمانیہ کا شعبۂ دینیات پہلا علمی ادارہ ہے۔ جس میں اس تعلیمی مافات کی تلافی کی کوشش ایک حد تک کی گئی ہے اور جن چیزوں کی ضرورت ہے ان کی طرف قدم اُٹھایا جارہا ہے گرچہ رفتار جیسی کہ چاہیئے۔ بوجوہ مختلف تیز نہیں ہے۔

تاہم مستقبل میں کچھ توقع کی جاسکتی ہے تو اسی ادارہ کے تعلیم یافتہ افراد ہی سے کی جاسکتی ہے سچ پوچھیئے تو جس بری بھلی ناقص اور ادھوری شکل میں یہ کتاب بھی جو مرتب ہوسکی ہے وہ جامعہ عثمانیہ اور اس کے شعبۂ دینیات کے تعلیمی ماحول ہی کا یہ نتیجہ ہے۔

اس کتاب کے متفرق ابواب جس وقت شائع ہونے کے لئے پریس میں دیئے گئے تھے، اس وقت بھی میں نے اس کا اظہار کیا تھا کہ شعبۂ دینیات کے ایم۔ اے میں ایک اُمیدوار (برادر عزیز مولوی محمد یوسف الدین ایم۔ اے سلمہٗ) نے اپنے امتحانی مقالہ کا عنوان اسی مضمون کو قرار دیا تھا۔ اور ان کے اصرار سے خاکسار نے ان کی اس مہم کی نگرانی کی ذمہ داری اپنے سر لی تھی۔ واقعہ یہ ہے کہ اس مضمون کی طرف متوجہ ہونے کا ذریعہ میری یہی نگرانی بن گئی۔ خدا کا شکر ہے کہ برادر موصوف نے نہ صرف ایم۔ اے کے امتحانی مقالہ کے تیار کرنے میں کامیابی حاصل کی، بلکہ ایم۔ اے پاس ہوجانے کے بعد لگے ہاتھ مجلس تحقیقات علمیہ (ریسرچ بورڈ) کی زیر نگرانی اسی موضوع پر ڈاکٹریت کے لئے بھی مقالہ تیار کرنے کی اجازت حاصل کرنے میں وہ کامیاب ہوگئے۔ شعبۂ معاشیات کے صدر استاد جلیل ڈاکٹر انور اقبال قریشی صاحب پی۔ ایچ۔ ڈی۔ کی خصوصی امداد اور تھوڑی بہت خاکسار کی راہ نمائی میں انھوں نے "اسلام کے معاشی نظریئے" کے عنوان سے دو ضخیم جلدوں میں ڈاکٹریت کے اس مقالے کو مرتب کرکے مجلس کے سامنے پیش بھی کردیا ہے۔ عنقریب اس کا نتیجہ بھی شائع ہو جائے گا ایک طرف تو اس سلسلے میں ان کا یہ کام مکمل ہوگیا اور دوسری طرف خاکسار کو بھی اس راہ میں جو چیزیں ملیں وہ اس کتاب کی شکل میں پیش ہورہی ہیں۔ پس ڈاکٹریت کا وہ مقالہ جو برادر موصوف نے مرتب کیا ہے اور خاکسار کی یہ کتاب، دونوں کے دونوں کام شعبۂ دینیات ہی کے خصوصی نظام تعلیم ہی کے ثمرات قرار پاسکتے ہیں۔ گویا ان دونوں کاموں کی راہ سے اردو زبان میں ایک قطعی جدید علم کا جدید سرمایہ اور اس سرمایہ کافی ذخیرہ انشاءاللہ مہیا ہوجائے گا اور یہ توقع بے جا نہیں ہے کہ آئندہ اس راہ پر کام کرنیوالوں

کے لئے شعبۂ دینیات اور اس کے ماحول کی یہ خدمت ایک اچھے مقدمہ کا کام دے گی۔

اس موقع پر اس کا اظہار بھی غالبًا نامناسب نہ ہوگا کہ گو کہنے کی حد تک تو یہ دونوں کتابیں ایک ہی موضوع پر ہیں، لیکن واقعہ یہ ہے کہ افادہ کے لحاظ سے ان میں سے ہر ایک کام بجائے خود اپنی ایک مستقل رکھتا ہے۔

ہم کہہ سکتے ہیں کہ اسلامی معاشیات کا مطالعہ کرنے والے ان میں سے کسی ایک کتاب کو دیکھکر دوسرے کے مطالعہ سے بے نیاز اور مستغنی نہیں ہو سکتے۔ برادر موصوف کے سامنے تو ان کے ممتحنین ہیں، لیکن خاکسار نے جن لوگوں کو پیش نظر رکھکر کام کیا ہے۔ اس کا صحیح اندازہ کچھ اس کتاب کے پڑھنے کے بعد ہی کیا جا سکتا ہے۔ خصوصًا اس کتاب کے جن ابواب کو مقالوں کی شکل میں اب تک شائع نہیں کرایا گیا تھا۔ اور ان کی ضخامت بھی کافی ہے۔ ان ابواب میں نہ صرف اسلام کے معاشی نظام کے بعض اساسی کلیات ہی ملیں گے بلکہ قرآنی آیتوں کے ایک بڑے حصہ کے متعلق یہ کہا جا سکتا ہے کہ پہلی دفعہ اس کی تفسیر اور ان کے مطالب کے متعین کرنے کی اس کتاب میں کوشش کی گئی ہے۔ حیرت ہوتی ہے کہ روزمرہ ہم قرآن کی جن آیتوں کی سرسری طور پر تلاوت کرتے ہیں غور کرنے کے بعد ان میں کیسے عجیب و غریب حقائق و اسرار پوشیدہ نظر آتے ہیں۔ فقیر کے نزدیک کتاب کا یہ حصہ خاص اہمیت رکھتا ہے...

ناظرین سے اُمید ہے کہ ذرا تھم کر توجہ کے ساتھ کتاب کے اس حصہ کا مطالعہ فرمائیں گے، گویا یہ میں کہہ سکتا ہوں کہ فنی حیثیت سے علماءِ معاشیات کی نگاہوں میں خواہ یہ کتاب اہمیت حاصل کرے یا نہ کرے لیکن قرآن کا مطالعہ کرنے والوں کو انشاء اللہ اس کتاب کے ذریعہ سے بعض ایسی چیزیں مل سکتی ہیں جو اس کے سوا شاید اور کہیں نہیں ملیں گی۔ اور قرآن کے ایک خادم سے سچ پوچھیے تو اسی قسم کی خدمات کی صحیح توقع کرنی چاہیئے۔ معاشیات زیر التعلیمی مضمون ہے اور مجھے اقرار کرنا چاہیئے کہ اس فن کے مطالعہ کا بھی تھوڑا بہت موقع اگر مجھے کچھ ملا ہے تو[1] اس کی حیثیت بالکل ایک سرسری اور ابتدائی مطالعہ کی ہے اور وہ بھی دار الترجمہ سرکارِ عالی کا صدقہ ہے

---

[1] علاوہ دار الترجمہ سرکاری کی کتابوں کے پروفیسر الیاس برنی اور ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب کی بعض کتابوں اور مقالات کے پڑھنے کا بھی موقع اس سلسلے میں مجھے ملا ہے۔ اس موقع پر خصوصیت کے ساتھ اپنے برادر اصغر مولوی سید مناظر احسن گیلانی ایم۔ اے لکچرار معاشیات کلیہ چادر گھاٹ حیدر آباد دکن کا ذکر بھی اس لئے ضروری ہے کہ انہی کے اطمینان دلانے کے بعد مجھے اپنے بعض خصوصی نظریات کے اظہار کی جرأت ہوئی۔ فاللّٰہم متعہ بطول حیاتہ واید

گراس کی بعض ترجمہ کرائی ہوئی کتابوں تک میری رسائی ہو سکتی تھی۔ اور اب اس کا افسوس ہوتا ہے کہ بجائے قدیم طریقہ تعلیم کے اپنی تعلیمی زندگی میں کاش مجھے بھی کسی ایسے ادارہ میں پڑھنے کا موقع ملتا۔ جیسا کہ جامعہ عثمانیہ کا شعبہ دینیات ہے، تو غالباً اس ناقص کام کو زیادہ بہتر اور مکمل شکل میں پیش کرنے کا فخر مجھے بھی حاصل ہوتا۔ لیکن بالکلیہ پرانے قدیم نظامی درس کے ایک مستفید کی طرف سے جو کچھ بھی جس صورت میں یہ ہدیہ پیش ہو رہا ہے۔ میری معذوریوں کو سامنے رکھکر کوتاہیوں سے لوگ چشم پوشی کریں گے، یہ ایک رُخ کی بات ہے جو ایک رخی تعلیم کے ایک طالب العلم کی طرف سے پیش ہو رہی ہے۔ انشاء اللہ آئندہ اسی کو سامنے رکھکر کام کرنے والے اس کام کو بتدریج مکمل کرلیں گے۔ تا اینکہ "معاشیات" کی دنیا میں اسلامی معاشیات" بھی اپنی ایک مستقل جگہ اور صحیح مقام حاصل کرے۔ وان اریدالا الاصلاح ما استطعت وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب۔

حق تعالےٰ سے دعا ہے کہ جس مقصد کو پیش نظر رکھکر یہ کتاب لکھی گئی ہے اس کی راہ کو اس حقیر کام سے درست فرمائے۔ آرزو اس کے سوا اور کیا ہو سکتی ہے ؎

دل آزردۂ مارا بہ نسیمے بنواز   یعنی آں جاں زتن رفتہ بہ تن باز رساں

کاش۔ زندۂ اسلام و مردہ مسلمانوں کی زندگی کا پھر اسی طرح سبب بنجائے جیسے کسی زمانہ میں بنا ہوا تھا۔ ہذا والسلام۔

خاکسار

**مناظر احسن گیلانی**

۲۳۔ رمضان المبارک۔ ایک بجے شب مطابق
یکم ستمبر ۱۹۴۵ء جوار الجامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن

ڈ

# مقدمہ

از مولانا سید عبد القدوس ہاشمی، مرکزی ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

ہر طرح کی تعریف و توصیف زیبا ہے صرف ایک ذات پروردگار کے لئے جس نے اس ساری کائنات کو پیدا کیا اور اپنی ربوبیت و رحمت سے ان سب کی احتیاجات پوری کرتا ہے اور لاکھوں صلوٰت و سلام اس نبی برحق پر جس کو انسانیت کا معلمِ کامل بنا کر بھیجا گیا اور جس نے جینے کا سلیقہ سکھایا۔ اور ان تمام اہلِ ایمان انسانوں پر جنھوں نے اچھی طرح ان کی پیروی کی یا آئندہ پیروی کریں۔

خدائے رحمٰن و رحیم اپنی رحمت میں جگہ دے، مولانا سید مناظر حسین گیلانی مرحوم کو، وہ میرے بزرگ تھے، برسوں ہمسایہ رہے، سولہ سال سے زیادہ عرصہ تک میں نے اُن کے علم و فضل سے کسبِ فیض کیا ہے۔ وہ میرے ہموطن بھی تھے اور ہمدرد بھی، جزاہ اللہ عنی خیرَ الجزاء مولانا سید مناظر احسن گیلانی مرحوم نے جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن کے شعبۂ دینیات میں رئیسُ الاساتذہ کی حیثیت سے جہاں بہت سے تشنگانِ علوم کو سیراب فرمایا، وہاں عام لوگوں کو بھی اپنے علم و فضل کے فیض سے محروم نہ رکھا۔ بلکہ تحریر و تقریر کے ذریعہ زندگی بھر فائدہ ہی پہنچاتے رہے۔ اور ان کے قلم نے بہت سی قیمتی تصانیف بھی ہمیں عطا کیں جو مقبول و معروف ہیں۔ ان تصانیف میں سے ایک مشہور تصنیف ہے "اسلامی معاشیات" مولانا نے اس کتاب میں دین اسلام کی عطا کردہ ان ہدایات کا ذکر فرمایا ہے جن کا تعلق انسان کی معاشی زندگی سے ہے۔ مولانا ایک عالم دینیات تھے، آج کے متعارف معنوں میں جدید فنِ معاشیات کے ماہر نہ تھے، اس لئے یہ اُمید نہیں کی جا سکتی کہ اس کتاب کی ترتیب معاشیات کی درسی کتابوں کے قاعدہ پر صرف دولت، پیدائش دولت، تبادلہ اور مالیاتِ عامہ کے مقررہ ابواب پر ہو گی لیکن اس کے باوجود مطالعہ کرنے والوں کو اس کتاب میں ایسی بہت سی قیمتی معلومات

ایک جگہ مل جائیں گی جن سے مندرجہ بالا چاروں ابواب کی تکمیل ہو سکے۔ اور یہ واضح ہو جائے کہ خداوند تعالےٰ نے اپنے بندوں کو معاشی تگ و دو کے سلسلے میں کیا کیا ہدایتیں عطا فرمائی ہیں۔

حقیقت تو یہ ہے کہ معاشیات اتنا ہی قدیم علم ہے جتنا کہ اس زمین پر انسانی وجود یہ سمجھنا دانائی نہیں ہے کہ آدم اسمتھ سے پہلے یہ فن دنیا میں نہ تھا۔ انسان اپنی ضرویات کا احساس ہمیشہ ہی سے رکھتا تھا۔ اس کی تکمیل کے لئے مختلف قسم کی جدو جہد بھی کرتا ہی رہا ہے ابتدائے عہدِ تمدن ہی سے انسان کو یہ بھی معلوم ہو چکا ہے۔ کہ مختلف اشخاص اور مختلف جماعتوں ہی کے ذریعہ انسانی ضروریات کی تکمیل ممکن ہے۔ کسی فرد کی انفرادی کوشش سے سب کچھ مہیا ہونا ممکن نہیں۔ اس لئے تبادلہ کا سوال بھی بہت دن ہوئے پیدا ہو چکا تھا۔ اس کے کچھ قواعد و ضوابط بھی ہر تمدن میں موجود تھے معیار تبادلہ یعنے زر بھی بہت دنوں سے موجود ہے۔ جماعتی زندگی اور حکومت بھی بڑی قدیم بات ہو گئی ٹیکس اور مالیاتِ عامہ کے مسائل بھی پیدا ہوتے اور حل کئے جاتے ہی رہے ہیں۔ اب ذرا سوچئے تو کہ معاشیات احتیاج، پیدائش دولت، تبادلہ اور مالیاتِ عامہ پر بحث کے علاوہ اور کسی بحث کا نام ہے۔

یہ کہنا بھی صحیح نہیں کہ تحریر و تدوین میں یہ فن آدم اسمتھ سے پہلے نہیں آیا تھا، کون ہے جسے حضرت امام ابو یوسف کی کتاب الخراج اور امام سرخسی کی ضخیم کتاب المبسوط کی تیس جلدوں میں معاشیات کا علم مدوّن و منضبط نہ نظر آتا ہو۔ اور میں تو یہ دیکھتا ہوں کہ یہ کچھ مسلمانوں ہی کی خصوصیت نہیں ہے۔ اسلام سے پہلے جو کتابیں یونانی سُریانی اور چینی وغیرہ زبانوں میں لکھی گئی ہیں ان میں بھی معاشی مسائل پر بحث کسی نہ کسی قدر ضرور موجود ہے۔ ہاں طرز بیان اور ترتیب بحث ہر زمانہ میں مختلف رہی ہے۔ اور آج بھی قدیم زمانہ کی کتابوں سے مختلف انداز میں اس فن پر کتابیں لکھی جاتی ہیں۔

بات اصل یہ ہے کہ انسانی مسرت اور فلاح کا دارومدار دو امور پر ہے۔

(۱) ضروریات زندگی کی تکمیل۔

(۲) خطرات سے مامونیت کا یقین۔

ہو سکتا ہے کہ انسانی ضروریات کو وسیع معانی میں استعمال کر کے آپ ذہنی سکون

اور خطرات سے مامونیت کو بھی عام انسانی ضروریات میں شامل کر لیں۔ لیکن یہ بہر حال ضروری ہے کہ انسان اپنے مستقبل کی طرف سے مطمئن ہو ورنہ مسرت اور فراغ بالی اس سے کوسوں دور ہی رہے گی۔ ایک بار نہیں ہزار بار تجربہ کر کے دیکھ لیجئے کہ انسان کے لئے غذا لباس رہائش جاہ، شہرت، صحت، سب کچھ بدرجۂ اعلیٰ مہیا کر دینے کے بعد بھی آپ اُسے خوش و مسرور نہیں کر سکتے جب تک کہ اس کے قلب میں یہ یقین نہ پیدا کر دیں کہ مستقبل میں وہ تکلیف و مصیبت سے مامون رہیگا۔

ورنہ ایک ایسے شخص کا تصور تو کیجئے جسے ہر قسم کی راحت مہیا کر دینے کے بعد یہ بھی کہدیا گیا ہو کہ دوسرے روز اُسے آگ میں ڈالدیا جائے گا، کیا اس کی رات سکون، اطمینان اور مسرت کے ساتھ بسر ہو سکتی ہے۔ اسی طرح ایک ایسے آدمی کا تصور کیجئے جو بہت ہی محفوظ اور ہر طرح مامون ہو مگر نہ پیاس بجھانے کو اُسے پانی میسر آئے اور نہ پیٹ بھرنے کو روٹی، وہ اس مامون و محفوظ جگہ پر کتنی خوشی و مسرت محسوس کرے گا۔ اور کتنی دیر تک ٹھہر سکے گا۔

غرض یہ کہ انسان کی پرُفلاح اور کامیاب و مسرور زندگی کے لئے یہ دونوں باتیں ضروری ہیں، اس کے بعد ہی اس کے ذہن و دماغ کو وہ حقیقی سکون مہیا ہو سکے گا جسے خوشی اور کامرانی کہا جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ خداوند تعالیٰ نے اس دین کے اختیار کرنے کا حکم دیا جس میں ان دونوں باتوں کے حصول کا یقینی ذریعہ اور متعین طریقہ بتایا گیا ہے اور اس طریقۂ زندگی سے اپنی بیزاری کا اظہار فرمایا جس میں ترک دنیا اور رہبانیت کو کمال زندگی اور رہبانیت قرار دیا جاتا تھا۔

**کارآمد مذہب** ہر وہ دین، مذہب یا طریقۂ زندگی جو انسان کو خوشحالی و فراغبالی کے ساتھ مسرور زندگی بسر کرنے کی تعلیم نہ دیتا ہو، انسان کے ناپختہ دماغ کی پیداوار ہے۔ خدا اور خدا کے سچے رسولوں کے نزدیک قابلِ قبول نہیں؛ چاہے وہ موجودہ پولوسی مسیحت ہو یا سنیاس یوگ، اسی طرح جو مذہب دنیا کملانے میں اصول و اعتدال کی تعلیم نہ دے وہ خدا کا پسندیدہ طریقۂ حیات نہیں چاہے وہ عیسیٰ مسیح علیہ السلام کی طرف جعل سازی سے منسُوب کر دیا گیا ہو۔ یا حضرت موسیٰ کلیم اللہ کی طرف، وہ مذہب اور وہ دین ہمارے لئے کس کام کا ہے جو ہماری صبح و شام کی معمولی زندگی کے

ہر مرحلہ پر ہماری رہنمائی نہ کرتا ہو، جو ہمیں یہ نہ بتا سکتا ہو کہ ہم کس طرح زندگی بسر کریں۔ وہ ایک فضول سا مردہ فلسفہ تو ہو سکتا ہے۔ مگر ایک کارآمد طریقۂ حیات نہیں ہو سکتا۔

اسلام عالم انسانیت کے لیے خدائے بزرگ و برتر کا بھیجا ہوا اور پسند کیا ہوا طریقۂ حیات ہے جس کی عملی تکمیل خود صاحبِ وحی محمد رسول اللہ نے کرکے نمونہ قائم کر دیا اور ان کے صحابہ نے اس نمونہ کے بموجب عمل کر کے دکھا دیا۔ یہ ایک مکمل ضابطہ ہے جس میں انسان کی پوری حیات کے لئے اور ہر ہر مرحلہ کے لئے واضح ہدایات موجود ہیں۔ اس لئے جہاں اسلام نے عقائد اور عبادات کی تعلیم عطا کی ہے، وہاں معاملات، اور معاشیات کے متعلق بھی واضح احکام دیئے ہیں، جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ اسلام میں کوئی متعین معاشی نظام موجود نہیں ہے۔ وہ نہ معاشیات کے فن کو سمجھتے ہیں نہ اسلامی احکام سے واقف ہیں، بھلا وہ دین جو قرآن مجید کی بنیادوں پر قائم ہو، معاشی احکام و قوانین سے کیسے خالی ہو سکتا ہے۔ قرآن مجید کی سب سے پہلی سورہ سورۂ فاتحہ ہے، اور سورۂ فاتحہ کی سب سے پہلی آیت میں خدائے بزرگ و برتر کی صرف ایک صفت کا ذکر ہے۔ اور وہ ہے رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ کیا دنیا کا کوئی ماہر معاشیات بتا سکتا ہے کہ معاشیات خدا کی ربوبیت سے پوری طرح استفادہ اور اس کے قانونِ ربوبیت کی شناخت کے علاوہ کسی اور شے کا نام ہے؟

جدید معاشیات میں عاملین پیدائش چار یا پانچ تسلیم کئے جاتے ہیں۔ زمین، سرمایہ، محنت، تنظیم، اور (انٹرپرائز) یعنی ہمت و مستعدی، ذرا غور سے دیکھیے کہ ان میں زمین اور محنت کے سوا اور کسی کی کوئی حقیقت بھی ہے؟ سرمایہ پچھلی محنت کی پیداوار ہے تنظیم اور مستعدی "محنت کی ایک قسم" اب یہ حقیقی عامل پیدائش صرف دو رہ گئے، زمین اور محنت معاشیات کا مسلمہ اصول ہے کہ انسان ان دونوں عوامل میں کوئی اضافہ نہیں کرسکتا دونوں عطیۂ رب العالمین ہیں۔ نہ زمین میں ہماری سعی سے کوئی اضافہ ممکن ہے، اور نہ محنت کی وحدتوں میں۔

ذرا غور تو کیجئے کہ جو شخص جدید معاشیات کی مبادیات سے بھی تھوڑی سی بہت واقفیت رکھتا ہے، اس کے لئے خدا کی ربوبیت سے انکار کی کوئی گنجائش باقی رہجاتی ہے؟ کوئی جاہل انکار کرے تو کرے، لیکن جو شخص جدید معاشیات کو جانتا ہے وہ

اس سے انکار کبھی نہیں کر سکتا۔

**علم معاشیات** معاشیات ایک علم ہے جس میں انسانی احتیاجات اور اس کی تکمیل کے طریقے اور ذرائع سے بحث کی جاتی ہے۔ اس لئے اس فن میں ابتداءً ... صرفِ دولت، پھر پیدائشِ دولت، اس کے بعد تبادلہء دولت، اور آخر میں جماعتی ضروریات اور اس کے لئے محصول اندازی وغیرہ کی تفصیلات ذہن نشین کرائی جاتی ہیں اسے مالیاتِ عامہ کہا جاتا ہے۔

تعلیم و تفہیم کی غرض سے معاشیات کو تین قسموں پر تقسیم کیا گیا ہے۔

(۱) تشریحی معاشیات، یعنی ڈسکرپٹو اکالوجی

(۲) نظریاتی معاشیات، یعنی اکالونمک تھیوری یا اکالونمک انالیس

(۳) تطبیقی معاشیات، یعنی اپلائڈ اکالوجی

پہلی قسم یعنی تشریحی معاشیات میں کسی مخصوص معاشی موضوع سے متعلق حقائق اور صورتِ حال کی پوری تفصیل و تشریح ایک جگہ جمع کر لی جاتی ہیں۔ مثلاً پاکستان میں صنعت پارچہ بافی سے متعلق سارے تفصیلی حالات اور ضروری اعداد و شمار خام مال کی بہم آوری، تیاری کے مختلف مراحل اور پھر تیار شدہ مال کی کھپت سے متعلق حقیقی معلومات ایک جگہ جمع کر لی جائیں۔

دوسری قسم نظریاتی معاشیات میں یہ بتایا جاتا ہے کہ یہ سب کچھ کس طرح ہوتا ہے۔ اس میں کیا اصول و ضوابط کارفرما ہوتے ہیں۔ طلب، رسد، بازار، تبادلہ وغیرہ میں کیا کلیات کارفرما ہوتی ہیں، اور وہ کیا معاشی ڈھانچہ ہے جس پر یہ نظام قائم ہے

تیسری قسم تطبیقی معاشیات میں پہلی قسم کے ماتحت مہیا شدہ معلومات پر دوسری قسم کے نظریات و کلیات کی تطبیق کر کے ان کے علل و اسباب کی تلاش کی جاتی ہے مثلاً پہلی قسم کے ماتحت معلومات جمع کی گئیں تو معلوم ہوا کہ پاکستان میں کپڑے کی پیداوار روز بروز بڑھ رہی ہے، دوسری قسم نے یہ اصول بتائے کہ خام مال کی با آسانی بہم آوری، محنت کی کافی مقدار کا حصول اور طلب کی زیادتی جب یہ تینوں باتیں موجود ہوں اور کوئی وجہ مانع نہ پائی جائے تو کپڑے کے مال کی پیداوار میں روز بروز

اضافہ ہوتا ہی رہے گا۔ تاآنکہ ایک حد پر پہنچکر رسد طلب سے بڑھ جائے۔ تیسری قسم کے ماتحت اسی اصول کو پاکستان میں کپڑے کی پیداوار پر جاری کرکے اس کی زیادتی کے وجوہ و اسباب بیان کیئے جائیں گے۔ اور یہ بتایا جائے گا کہ روئی کافی مقدار میں بہ آسانی ملجاتی ہے محنت کافی مقدار میں اس لئے قابل حصول ہے کہ آبادی کثیر ہے۔ اور عوام محنت کش ہیں۔ طلب میں مقامی ضروریات کی تکمیل کے علاوہ دوسرے ممالک کی طلب نے بھی اضافہ کردیا ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔

ظاہر ہے کہ میں اس مختصر سی تحریر میں معاشیات کی ان تینوں اقسام میں سے کسی ایک پر بھی بحث نہیں کرسکتا، اور نہ یہ میرا منصب و مقام ہے۔ حتیٰ کہ صرف دوسری قسم کی بحث چہارگانہ کے لئے بھی ایک ضخیم کتاب کی ضرورت ہے۔ اور یہ مختصر سا مقدمہ اس کے لئے کافی نہیں، مقصود صرف یہ ہے کہ آپ کو یاد آ جائے کہ معاشیات میں یہ اور اسی قسم کے مباحث پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ یہ انسان کی انفرادی و اجتماعی زندگی کے لئے ایک کارآمد اور ضروری علم ہے۔ اگر یہ ضروری علم ہے تو اس کے لئے ہمیں مذہب اسلام میں مکمل ہدایات بھی ملتی ہیں یہ نہیں ہے کہ اللہ اور اللہ کے رسول انسان کو پہچاننے میں نعوذ باللہ غلطی کرگئے ہیں۔ اور اتنی ضروری ہدایات سے قرآن مجید، احادیث نبویؐ اور اسلامی فقہ کا یہ عظیم الشان ذخیرہ بالکلیہ خالی ہے۔ جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ مذہب اسلام نے کوئی معاشی لائحہ عمل نہیں دیا ہے یا اسلام میں کوئی متعین نظامِ معیشت موجود نہیں ہے وہ غلط فہمی میں مبتلا ہیں، انھیں معاشیات اور اسلامیات دونوں کا مطالعہ گہری نظر سے اور کسی قدر وسعت کے ساتھ کرنا چاہیئے۔ طرز بیان ہر زمانہ میں بدلتے رہے ہیں۔ اور فقہائے کرام کے زمانہ میں تصنیف و تالیف کا طریقہ اور ان کا طرز بیان آجکل کی کتب معاشیات سے یقیناً مختلف تھا اس لئے مطالعہ کرنے والوں کو تھوڑی سی دقت محسوس ہوتی ہے۔ ورنہ ان تمام مباحث پر جو آج علم المعیشت میں زیر بحث آتے ہیں ان پر بڑی تفصیلی بحثیں آپ کو اسلامیات خصوصاً فقہ کی کتابوں میں مل جائیں گی۔ اور شاید کوئی ایسی بحث باقی نہ رہے گی جس میں آپ بیان کی تشنگی محسوس کرسکیں۔ آپ کو صرف دولت کی پوری بحث مل جائے گی۔ پیدائش دولت کے عوامل اور محنت و سرمایہ کی بحث ملے گی، تبادلہ دولت، اس کے مختلف طریقے، مقایضہ، زر ثمن

بیع سلم، بیع سلف، حوالہ، ربا، معیار تبادلہ، زر کا پھیلاؤ، احتکار، تقابل وغیرہ، ساری بحثیں ملجاویں گی۔ اسی طرح سے مالیات عامہ میں مالگذاری، راہ داری، طریف، زکوٰۃ، ہنگامی ٹیکس، ملکیت عامہ، ملکیت خاصہ، وغیرہ وغیرہ۔ ان سب کے متعلق تفصیلی بحثیں اور واضح ہدایات آپ کو نظر آئیں گی۔

مولانا مناظر حسن گیلانی مرحوم کی زیر نظر کتاب اس سلسلہ مطالعہ میں آپ کے لئے کافی مددگار ثابت ہو گی۔ اس میں بہت سی قیمتی معلومات مولانا مرحوم نے اکٹھی کر دی ہیں جو ہزاروں صفحات کے برسوں مطالعہ کے بغیر مہیا نہیں ہو سکتی تھیں۔ ان کے علاوہ اور بھی اس موضوع پر دو چار کتابیں اردو زبان میں موجود ہیں۔ مثلاً مولانا حفظ الرحمٰن کی کتاب اسلام کا اقتصادی نظام، ڈاکٹر یوسف الدین کی کتاب، اسلام کے معاشی نظریئے (دو جلدیں) مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی کتاب، معاشی مسئلہ کا اسلامی حل۔ اردو ادب میں بے مثال کتاب اپنی علمی اور تحقیقی معلومات کے لحاظ سے اس قابل ہے کہ پاکستان کی ہر یونیورسٹی اس کتاب کے پڑھنے کی اپنے طلباء سے سفارش کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اسلامی معاشیات

## عاملین پیدائش اور اسلام

"اسلامی معاشیات" جو میری اس کتاب کا عنوانِ بحث ہے۔ قبل تفصیلی مباحث کے، میں چاہتا ہوں کہ پہلے معاشی سہولتوں کے ذرائع یا عاملینِ پیدائش FACTORS OF PRODUCTION اور ان سے استفادہ کے متعلق اسلام کا جو نقطۂ نظر ہے اس پر ایک اجمالی تبصرہ اسلامی وثائق و مستندات کی روشنی میں کروں، آئندہ مباحث کے سمجھنے میں انشاءاللہ تعالیٰ اس سے بڑی مدد ملے گی۔

## معاشی وسائل کی نشان دہی انسان کے اندر اور باہر

واقعہ یہ ہے کہ انسان کے اندر جن بے پناہ تسخیری قوتوں کا پتہ قرآن نے اپنے مشہور مسئلہ خلافت میں دیا ہے اور ان قوتوں کی بنا پر آدمی سے باہر صرف زمین ہی نہیں، بلکہ آسمان و زمین اور جو کچھ ان کے درمیان ہے۔ سب کی پیداواروں پر

رِزْقًا لِّلْعِبَادِ (ق 6/1) روزی بندوں کیلئے ہے

کی قدرتی مہر لگا کر نسلِ انسانی کے رزقی اور معاشی نظام میں جو غیر محدود فراخی اور بے انتہا کشادگی پیدا کی ہے اگر اس کو پیشِ نظر رکھا جائے تو شیخ سعدیؒ کی مشہور تعبیر ؎

ابر و باد و مہ و خورشید ہمہ در کار اند تا تو نانے بکف آری و بغفلت نخوری

### عالم کا نظام "نانے بکف آری" کا نظام ہے

کی بنیاد پر یہ کہنا مبالغے سے خالی ہو گا کہ اسلام کے نقطۂ نظر سے کائنات کا یہ سارا نظام "نانے بکف آری" کا نظام ہے۔ یعنی قدرت نے اس نظام کو اسی لئے قائم فرمایا ہے "تاکہ اپنی معاشی سہولتوں کے لئے بالواسطہ یا بلاواسطہ آدمی اس سے استفادہ کرے نفع اٹھائے، پھر نانے بکف آری کے اس مہیب اور عظیم کارخانے کو قرآن کا انسان کے سامنے رکھنا اور

زمین کے اندر قوتی (غذائی) مواد کا جو ذخیرہ محفوظ کیا گیا ہے اس کی طرف

وقدر فیہا اقواتہا — ناپ تول کر رکھ دیئے اقوات (غذائی

(حم سجدہ ع ۱) — ذخیرے) اس کے (یعنی زمین کے) اندر

کے الفاظ میں اشارہ کرتے ہوئے

سواءً للسائلین۔ — برابر ہے تلاش و جستجو کرنے والوں کیلئے

کا صلائے عام اور ان تمام معاشی پیداواروں کو "فضل اللہ" کے احترامی نام سے موسوم کر کے جد و جہد کی توانائیوں کو

وابتغوا من فضل اللہ (الجمعہ ع ۲) — اور ڈھونڈو اللہ کے فضل کو

**مرد و عورت کا معاشی میدان میں مساوی حصّہ**

کے تشریعی حکم سے بیدار کرنا اور اس قید کے ساتھ بیدار کرنا

للرّجال نصیب ممّا اکتسبوا وللنّساء نصیب ممّا اکتسبن (النساء ع ۵)

مردوں کے لئے حصہ ہے اس میں سے جو وہ کمائیں اور عورتوں کیلئے حصہ ہے اس میں سے جو وہ کمائیں!

تا کہ ایک طرف تو یہ معلوم ہو کہ ان معاشی ذرائع سے استفادہ کا حق نسلِ انسانی کی کسی خاص صنف کے ساتھ ہی مخصوص نہیں ہے، بلکہ مردوں اور عورتوں دونوں کیلئے یہ میدان کھلا ہوا ہے اور دوسری طرف لوگوں کو متنبہ کر دیا گیا ہے کہ قرآن کا مشہور قدرتی قانون

**اُجرت بمقدارِ محنت**

لیس للانسان الا ماسعیٰ — نہیں ہے آدمی کیلئے مگر وہی جو اس نے کمایا اور

وان سعیہ سوف یریٰ (النجم ع ۳) — قریب ہے کہ دکھلائی دے اسے اپنی کمائی۔

کا تعلق جس طرح اخروی معاملات اور نتائج سے ہے۔ اسی طرح یہ قانون دُنیاوی کاروبار پر بھی چسپاں ہے، جیسے معادی زندگی میں ہر شخص اسی کے پانے کا حقدار ہو گا جو اس نے کمایا ہے اور اس کے سامنے اس کی کمائی ہی نتیجے کی شکل میں پیش ہو گی۔ یوں ہی معاشی زندگی میں ہر ایک کا نصیب اور حصّہ اس کی محنت اور مشقت و کاوش کی مناسبت ہی پر مبنی ہے۔ وہ جتنی محنت و جانفشانی کرتا ہے۔ اسی حساب سے وہ حصّہ بھی پاتا ہے ــ پھر

**سرمایہ اور قرآن**

سورۃ النسار کی آیت

ولا تؤتوا السفہاء اموالکم التی — اور نہ حوالہ کرو کم عقلوں کو اپنے اموال وہی

جعل اللہ لکم قیاما۔ — جسے بنایا ہے اللہ نے تمہارے لئے سہارا

"اموال" یا "سرمایہ" اور اصل ہی کو انسان کے معاشی نظام کے قیام و بقا کا ضامن ٹھہرانا اور اس میں محتاط

رہنے کی تاکید فرمائی، اسی طرح حضرت موسٰی علیہ السلام کے قصّے میں

**محنت اور قرآن**

ان خیر من استاجرت — یقیناً جسے تو نوکر رکھے۔ اس میں اچھا وہ ہے

القوی الامین (القصص ع۳) — جو قوت والا ہو، اور امانت والا۔

**محنت کی اساسی شرط** کے الفاظ سے جسمانی محنت و مزدوری کی بنیاد کو دو لفظوں "القوی" اور "الامین" کے ذریعے ظاہر کرنا یعنی اس قسم کے کاروبار کیلئے جس کی سرانجامی میں دماغ سے زیادہ ہاتھ پاؤں کی حرکت کی ضرورت ہوتی ہے۔ توجہ دلائی جاتی ہے کہ صحیح نتائج کی اُمید اسی وقت لگائی جاسکتی ہے۔ جب کام کرنے والے جسمانی قوت کے ساتھ ساتھ اپنے فرض اور خدمت کی بجاآوری میں خیانت اور بددیانتی سے کام نہ لیں، بلکہ "الامین" ہوں۔

**تنظیم اور قرآن** | پھر حضرت یوسف علیہ السلام کے قصّے میں بادشاہِ مصر سے اُن کی گفتگو، اس گفتگو میں حضرت یوسف علیہ السلام کا تنظیمی کاروبار کے سلسلے میں یہ فرمانا کہ

اجعلنی علی خزائن الارض انی — مقرر کر مجھے زمین کی پیداوار (وں) پر، میں

حفیظ علیم (سورہ یوسف ع۶) — نگرانی کرنے والا اور علم والا ہوں۔

**تنظیمی کاروبار کے ضروری شرائط** | یعنی زمین کی پیداوار اور (خزائن الارض) کے نظم و ترتیب اور بندوبست کے لئے جب حضرت نے اپنے آپ کو پیش کیا، تو اس وقت تنظیمی کاروبار کیلئے جن صفات کی ضرورت ہے ان کو بھی دو لفظوں (حفیظ و علیم) کی شکل میں ظاہر فرمایا۔ مطلب یہ تھا کہ اس قسم کے کام میں ایک تو حفظ (یعنی حفاظت و نگرانی، دیکھ بھال کا سلیقہ ناگزیر ہے) دوسرے علیم (یعنی نظم کرنیوالے کی معلومات کو وسیع ہونا چاہئے) گویا جسمانی طاقت سے زیادہ اس سلسلہ میں دماغی اور ذہنی سرمایہ کی ضرورت ہے۔ بظاہر قرآن کے یہ چند اشارے ہیں، مگر میرے خیال میں یہ ایسے اشارے ہیں کہ غالباً غور کرنے والے ان میں وہ سب کچھ پاسکتے ہیں جو معاشیات کی کتابوں میں آج ہزار ہا ہزار اوراق کے اندر بھی عاملین پیدائش (FACTOR OF PRODUCTION) یعنی زمین، سرمایہ، محنت، تنظیم کے متعلق بشکل مل سکتے ہیں۔ یا یوں کہئے کہ علماء معاشیات جن نتائج تک سالہا سال کی فکر و نظر، تحقیق و تجسّس کے بعد پہنچے ہیں۔ قرآن نے چند الفاظ میں ان آخری نتائج کو اشاروں اشاروں میں بیان کر دیا ہے۔ آئندہ ابواب میں اپنی اپنی جگہ ان ہی امور کے متعلق اسلامی نقطۂ نظر سے تفصیلی بحث کی جائے گی۔ اس وقت ان کے ذکر سے مقصد صرف اس غلط فہمی کا ازالہ ہے جو عام طور پر اسلام کے متعلق بھی بعض قلوب میں پایا جاتا ہے۔ یعنی مذہب، اور دین کے غلط نام سے مختلف اقوام عالم کے اندر جو معاشی گریز، اور رجحان پیدا ہو گیا تھا۔ خیال کر لیا گیا ہے کہ اسلام بھی چونکہ مذہب ہے۔ اس لئے معاشی

مسائل کے متعلق اس کا نقطۂ نظر بھی وہی ہوگا۔ حالانکہ ابھی کچھ نہیں کہا گیا ہے۔ مگر گذشتہ بالا چند سطروں میں جو کچھ بھی کہا جا چکا ہے کیا ان کو دیکھ کر ایک لمحہ کیلئے کوئی اپنے اندر اس وسوسہ کی گنجائش پاسکتا ہے کہ

## مغرب کے راہبانہ اور مشرق کے جوگیانہ میلانات

مغرب کے راہبانہ اور مشرق کے جوگیانہ میلانات کیلئے اسلام میں کوئی گنجائش پیدا ہو سکتی ہے۔ "جو کچھ بھی تمہارے سامنے ہے سب کچھ تمہارا ہے" اسی لئے ہے کہ جس حد تک اپنی احتسابی قوتوں کو بیدار کر کے تم ان سے استفادہ کرنا چاہو کر سکتے ہو۔

اسلام کے اس رجائی صلائے عام اور حوصلہ پرور ندائے دوام سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اس افسردہ قنوطی پیغام کو کوئی ادنیٰ مناسبت بھی ہو سکتی ہے۔ جس میں غریب انسان کو باور کرایا جاتا ہے کہ جو کچھ تمہارے سامنے ہے اس میں کچھ بھی تمہارا نہیں ہے۔ انسانیت کا کمالی ارتقا اسی گریز اور فرار کے ساتھ وابستہ ہے جو ان امور کے متعلق اختیار کیا جائے۔ حتیٰ کہ اسی بنا پر صرف سُنا نہیں گیا ہے۔ بلکہ دیکھا جا رہا ہے کہ کتنوں کے بدن سے کپڑے اتروائے گئے۔ الن کے مُنہ سے لقمے چھینے گئے۔ ان پر پانی بند کیا گیا۔ بلکہ کبھی کبھی تو اس جنون نے اس حد تک ترقی کی ہے کہ اسی آدمی کو جو ہوا کے بغیر عام فطری حالت میں غالباً چند منٹ بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔ اسی بیچارے کو "حبس دم" وغیرہ کے نام سے ہوا میں سانس لینے کے حق تک سے محروم کیا گیا۔ غور کرنے کی بات ہے کہ ہوا، پانی، کھانا وغیرہ تو خیر بڑی چیزیں ہیں۔ معاشی ضرورت کے لحاظ سے جن کا درجہ ان سے برتر ہے۔ مثلاً الذہب (سونا) الفضہ (چاندی) کے القناطیر المقنطرہ (ڈھیر کے ڈھیر) الخیل المسومۃ (نشان زدہ گھوڑے) الانعام (مویشیاں) الحرث (کھیتی)، وغیرہ چیزوں تک کے متعلق جو قرآن

| | |
|---|---|
| زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّہَوَاتِ | سنواری گئی ہے آدمی کیلئے خواہشوں کی چاہ یعنی |
| مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ | عورتوں کی اور بیٹیوں کی، ڈھیروں ڈھیر سونے |
| الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ | اور چاندی کی، خوبصورت گھوڑوں کی اور مویشیوں |
| الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ (آل عمران ۳) | اور کھیتیوں کی۔ |

کا اعلان کرتا ہو۔ یعنی مدعی ہو کہ جس قدرت نے انسان اور انسان کی فطرت بنائی ہے۔ اُسی نے آدمی کی جبلت میں ان امور کی گوارائی پیدائشی طور پر پیدا کی ہے۔ جیسا کہ لفظ "زُیِّنَ" کے مجہول صیغہ کا اقتضا ہے۔ یعنی ان امور کی پسندیدگی اور ان کے حبّ و میلان کو آدمی نے خود اپنے اختیار سے اپنے اندر نہیں پیدا کیا ہے۔ بلکہ پیدا کرنے والے نے آدمی کو ان امور کے میلان اور حُب کے ساتھ پیدا کیا ہے۔ اور جو آدمی کی فطرت سے واقف ہے۔ وہ جانتا ہے کہ واقعہ یہی ہے اور ان امور کو تو کسی نہ کسی حد تک ضروریاتِ معاشی میں بھی شمار کیا جا سکتا ہے لیکن قرآن تو صاف صاف لفظوں میں مالابدمنہ (NECESSARIES) ضروریات سے گذر کر آسائش و راحت

رفاہیت وزینت وغیرہ کے ساز وسامان تک کے متعلق صرف جواز کے فتویٰ ہی پر قناعت نہیں کرتا۔ بلکہ "زینت اللہ" اور "الطیبات من الرزق" (LUXURY) کے استعمال سے گریز کرنے والوں کو اس عتابی استفہام

قل من حرم زینۃ اللہ التی — بولئے کس نے حرام کی ہے اللہ کی آرائش

اخرج لعبادہ والطیبات من الرزق — کو، جسے اللہ نے اپنے بندوں کیلئے پیدا کیا

(الاعراف ع ۴ پ ۸) — اور صاف ستھری روزی کو!

**دنیاوی نعمتوں کی نفرت اُخروی نعمتوں کی نفرت کا مقدمہ ہے**

اور واقعہ بھی یہی ہے کہ جو لوگ قدرت کی ان نعمتوں سے "الحیواۃ الدنیا" اور اس معاشی زندگی میں ان سے بھاگ بھاگ کر اپنے اندر عادتی چڑ اور کراہت پیدا کرلیں گے۔ ان کے کراہت زدہ قلوب پر اخروی نعمتوں کی قدر وقیمت کا کتنا وزن باقی رہ سکتا ہے؟ یہی وجہ ہے کہ عام مسلمانوں ہی کو نہیں، بلکہ مسلمانوں کے سب سے بڑے روحانی پیشوا سید الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام تک کو

**خود پیغمبرؐ سے سوال**

یا ایہا النبی لم تحرم — اے نبی! کیوں حرام کرتے ہیں آپ اس

ما احل اللہ لک (التحریم ۲۸) — چیز کو جسے حلال کیا ہے اللہ نے آپ کیلئے

کے الفاظ سے حق تعالیٰ نے مخاطب فرمایا۔ جس کا یہی مطلب ہو سکتا ہے کہ "روحانیت" کے بلند سے بلند مقام تک میں ان چیزوں سے گریز، جنہیں قدرت نے معاشی استفادہ کیلئے پیدا کیا ہے۔ اسلامی نقطۂ نظر سے مفید تر کیا ہوگا بلکہ باعثِ ضرر ہی ہو سکتا ہے۔ علامہ ابوبکر بن الجصاص اس بنیاد پر فرماتے ہیں۔

ان لا فضیلۃ فی امتناع — جن چیزوں کو اللہ تعالیٰ حلال فرما چکا ہے ان کے کھانے سے

اکلہا (ص ۴۵۲ جلد ۳) — پرہیز کرنے میں کوئی فضیلت حاصل نہیں ہوتی۔

**روحانیت کی اخروی منزل بھی معاشی ترقیوں کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے**

اور سچ تو یہ ہے کہ جب شاہی[1] ساز وسامان کو بھی قرآن انسانیت کے ارتقاء کی آخری منزل یعنی "نبوت" کے منافی نہیں خیال کرتا باوجود پیغمبر اور خدا کے رسول ہونے کے حضرت سلیمان علیہ السلام کے متعلق مختلف مقامات میں شیش محل، عرش

---

[1] یورپ زدوں کا ایک گروہ، جسے اپنی یورپ زدگی کا احساس بھی نہیں ہے۔ کچھ مدت سے اس قسم کے خیالات پھیلا رہا ہے کہ بادشاہی یا ملوکیت کا اسلام سخت مخالف ہے اور اسی لئے تیس سال عہدِ خلافت راشدہ کے بعد اس کا خیال ہے کہ تیرہ سو سال تک محمد رسول اللہؐ کی اُمت اپنے پیغمبر کی باغی رہی ہے۔ یا دوسرے لفظوں میں بہت ناکام رہی ہے۔ اور سچ تو یہ ہے کہ تیرہ سو سال کے مقابلے میں تیس سال کی وہ بھی بمشکل کامیابی کیا کامیابی قرار پا سکتی ہے۔ لیکن وہ قرآن کے سلیمانی قصص کا کیا جواب دیتے ہیں (بقیہ صفحہ آئندہ پر)

وتخت وکرسی، محاریب وتماثیل، قدور راسیات (بڑی بڑی دیگیں) صافنات الجیاد (قیمتی گھوڑے) ہر قسم کے بنّاء (معمار) غوّاص (غوطہ زن) جنود (افواج) سب ہی چیزوں کا ذکر کرتا ہے۔ اور ان تمام امور کو قرب الٰہی کے مقاماتِ عالیہ کے منافی نہیں قرار دیتا۔ تو مجھے ان پر تعجب نہیں ہے جو اپنے جہل کی وجہ سے بعض مسلمانوں کے طرزِ عمل کو دیکھ کر اسلام کو بھی ایک قسم کا راہبانہ مذہب قرار دینا چاہتے ہیں۔ بلکہ حیرت ان پر ہے جو یہ جاننے کے باوجود کہ "اسلام میں رہبانیت نہیں ہے"۔ اس بدیہی دعویٰ کو نظری قرار دے کر اس کے ثبوت میں بلاوجہ اپنا وقت ضائع کرتے ہیں۔ اور بعض کمزور یا ضعیف روایتوں سے استدلال کر کے گویا باور کراتے ہیں، کہ خدانخواستہ اگر یہ چند روایتیں نہ ہوتیں تو اعتراض کرنے والوں کا گویا اعتراض باقی رہ جاتا۔ میرے خیال میں تو "اسلام رہبانیت نہیں ہے"۔ اس کو دعویٰ قرار دے کر دلیل پیش کرنے کی زحمت اٹھانی ایسی بات ہے جیسے کوئی دعویٰ کرے کہ روشنی تاریکی نہیں ہے۔ اور اس پر استدلال کے لئے بھی تیار ہو جائے۔ ایسوں کیلئے جو اسلام کی طرف رہبانیت کو کسی نہ کسی حیثیت سے منسوب کرنا چاہتے ہیں۔ ان کے خیال کی تردید کے لئے قرآن کو جہاں سے بھی کھول کر دکھایا جائے گا، غالباً یہ کافی ہو سکتا ہے۔ جس کتاب کی جوہری تعلیم ہی اس پر مبنی ہو کہ قدرت نے جو کچھ بھی پیدا کیا ہے انسان ہی کیلئے پیدا کیا ہے اور اس نظریہ کو مختلف پیرایہ میں بار بار، ہر تھوڑی دیر کے بعد دہرایا گیا ہو۔ اس کے متعلق ایک لمحہ کے لئے بھی "معاش گریز" خیال کا اندیشہ کیا جا سکتا ہے؟ اگر اس کا ارادہ کیا جائے کہ قرآن نے تفصیلاً کن کن چیزوں کے افادی پہلوؤں سے استفادہ کی طرف انسانی فطرت کو ابھارا ہے تو شاید یہ مبالغہ نہ ہوگا کہ قرآن کے ایک تہائی حصہ کو نقل کرنا پڑے گا۔ برّ و بحر و شجر و حجر سفلیات وعلویات میں آخر ایسی کونسی اہم چیز ہے جس کے افادی پہلوؤں کی طرف قرآن نے صراحتاً یا کنایۃً اشارہ نہیں کیا ہے۔ انسان ان چیزوں سے اپنی معاشی سہولتوں کے حصول میں جن جن طریقوں سے کام لیتا رہا ہے اور لے رہا ہے۔ اگر غور کیا جائے تو قرآن باوجودیکہ کوئی خالص معاشی کتاب نہیں ہے۔ لیکن پھر بھی ان طریقوں کی طویل فہرست قرآنی آیات کی روشنی میں بہ آسانی مرتب ہو سکتی ہے۔ مثلاً زراعت، باغبانی، شکار، شکار کے مختلف طریقے۔ یعنی آلات حیلی سے شکار، شکاری کتوں، شکاری پرندوں (باز بحری وغیرہ) سے شکار، خشکی کے شکار، دریائی جانوروں کا شکار، مویشیوں کی پرورش، بری وبحری جانوروں، پرندوں کے مختلف

---

بقیہ صفحہ گذشتہ: ۱۔ اسرائیلیوں پر احسان جتلاتے ہوئے جعلکم ملوکا کو بھی خدا کا احسان ٹھیرایا گیا ہے نظریہ ملوکیت اگر غلط ہے تو ان آیتوں کی کوئی نئی تفسیر تیار کرنی چاہئے۔ پس سچ یہ ہے کہ جمہوریت ہو یا ملوکیت۔ اس کا حال وہی شاعری کا ہے یعنی حسنہ حسن وقبیحہ قبیح (اچھی شاعری اچھی چیز ہے بری شاعری بری چیز ہے) اور بھلائی و برائی کا معیار ہو نہیں قرآن ہے۔

اجزا، گوشت، کھال، اون، بال، دودھ، شہد وغیرہ سے استفادہ کی مختلف نوعیتیں، تجارت، تجارت کے سلسلے میں حیوانی وغیر حیوانی، بری و بحری سواریوں کے ذریعہ مواصلات و حمل و نقل کی سہولتوں کا ذکر، صنعت و حرفت اور اس کے مختلف بسیط و مرکب، سادہ اور پیچیدہ شعبے مثلاً آہن گری، بخاری، زرگری ظروف سازی، شیشہ سازی، زرہ سازی، پارچہ بافی، معماری، سنگ تراشی، کان کنی، غواصی، مزدوری، اور مزدوری کی مختلف قسمیں، حکومتی ملازمت، کاروباری تنظیم وغیرہ وغیرہ تقریباً وہ ساری چیزیں جن سے بعض معاشی علما نے معاشی تختے مرتب کر کے اہلِ علم سے داد حاصل کی ہے، جہاں تک میں خیال کرتا ہوں ان تختوں کی خانہ پُری صرف قرآنی آیات سے اگر کوئی کرنا چاہے۔ تو مشکل ہی سے کوئی خانہ خالی رہ سکتا ہے، اگرچہ ظاہر ہے کہ ان امور کی طرف بجائے وحی اور نبوّت کے آدمی کی رہنمائی عقل و حواس سے کی گئی ہے اسی لئے قرآنی آیات میں ان کا ذکر جہاں بھی آیا ہے ضمناً ہی آیا ہے۔ تاہم اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ معاشی امور سے قرآن مسلمانوں کو کتنا قریب رکھنا چاہتا ہے۔

**زراعت و باغبانی کے ساتھ قرآن کا خصوصی تعلق**

علی الخصوص زراعت و باغبانی کے متعلق تو قرآنی اشارات کی نوعیت ضمنی مباحث سے یقیناً زیادہ نظر آتی ہے۔ حالانکہ قرآن نے اپنے خطاب کا آغاز جس قوم اور ملک سے شروع کیا ہے۔ خصوصاً قریشِ مکہ، ظاہر ہے کہ ان کا ماحول زراعت وغیرہ سے گویا بے تعلق تھا۔ لیکن باوجود اس کے بار بار مختلف پیرایوں میں قرآن ابر و باد، برق و رعد، لواقح (حاملہ، یا حمل سونی ہواؤں) بارش اور ان کے ساتھ کسانوں کے جذبات، خوف و طمع کا جو تعلق ہوتا ہے، مسلسل ذکر کرتا چلا جاتا ہے۔ لہلہاتی کھیتوں، ہرے بھرے گھنے باغوں، ان کے مختلف موسمی حالات کا تذکرہ اس کتاب میں دُہرو دُہرا کر اس طرح کیا گیا ہے کہ بظاہر خیال گذرتا ہے کہ شاید اس کتاب کا خطاب زیادہ تر انہی لوگوں سے ہے جو کاشتکاری اور باغبانی کے پیشوں میں مشغول ہیں۔ لوگوں کا قرآن کے متعلق خواہ کچھ ہی خیال ہو لیکن میرا ذاتی رجحان تو یہی ہے کہ گویا اس راہ سے مسلمانوں میں انسانی معاش کے اس اہم باب سے، گہنہ زیادہ مناسبت پیدا کرانا[1] شاید یہ بھی مقصود ہو۔

---

[1] بخاری میں ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ کی ایک روایت ہے جس میں ہے کہ آلاتِ کشاورزی کو دیکھ کر انہوں نے فرمایا کہ جس گھر میں یہ داخل ہوتے ہیں وہاں ذلت داخل ہوتی ہے اور اس قول کو انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کیا ہے۔ اس زمانہ میں یہود کا یہ دستور تھا کہ وہ باغوں اور کھیتوں میں کام کرتے تھے اور جیسے ہندوستان کے ہندوؤں کا قاعدہ ہے کہ ان کے کسان بیل گائے، گوبر، مٹی، پتے، کھیتوں کی ساری غلاظتیں اپنے گھروں کے آگے اور ارد گرد پھیلائے رکھتے ہیں یعنی کہ

(باقی صفحہ آئندہ پر)

**معاش گریز رجحانات کے متعلق قرآن کا ایک تاریخی بیان**

خلاصہ یہ ہے کہ قرآنی خطاب کا جو دائرہ ہے رہبانیت جیسی معاش گریز زندگی والے یں نہیں سمجھتا کہ اپنے لئے اس دائرے میں وہ کہاں گنجائش نکال سکتے ہیں، صرف یہی نہیں کہ معاشی زندگی کا جو نقشہ قرآن نے پیش کیا ہے۔ اس میں ان کیلئے گنجائش نہیں ہے۔ بلکہ خود قرآن نے اس غیر فطری مسلک کے متعلق جس تاریخی حقیقت کا انکشاف کیا ہے اس سے تو معلوم ہوتا ہے کہ دنیا کی جس قوم کو جس زمانہ میں جو دین بھی دیا گیا۔ کسی دین میں رہبانیت کے معاش گریز مسلک کا مطالبہ خدا کی طرف سے کبھی نہیں کیا گیا۔ گویا "لا رہبانیت" کی صفت صرف اسلام کے ساتھ مخصوص نہیں ہے۔ بلکہ بنی آدم کو خدا کی طرف سے جو دین ملا ہے کسی میں اس کی گنجائش نہیں رکھی گئی ہے قرآن میں اس مسلک کے متعلق جو یہ مشہور الفاظ پائے جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| رهبانية ابتدعوها ما كتبنا ها | رہبانیت، جسے انہوں نے خود تراش لیا ہے |
| عليهم فما رعوها حق رعايتها | نہیں فرض کیا ہے ہم نے اس کو ان پر، پھر نگرانی |
| فاتينا الذين آمنوا منهم اجرهم | نہ کی انہوں نے رہبانیت کے (اصولوں کی) |
| وكثير منهم فاسقون (الحدید ۲۷) | جیسی نگرانی انہیں کرنی چاہئے تھی۔ پھر دی ہم نے |
| | ان کے ایمان والوں کو ان کی مزدوری، اور بہتیرے |
| | ان کے فساق ہیں۔ |

**قرآن کے تاریخی بیان کا تجزیہ**

دیکھنے میں تو بہ ظاہر یہ گنے چنے چند الفاظ ہیں، مگر میرے خیال میں اس آیت کا ایک ایک ٹکڑا "رہبانیت" کی پوری تاریخ کا حامل ہے۔ مثلاً پہلا جز "ابتدعوہا" (ان لوگوں نے خود تراش لیا ہے) ظاہر ہے کہ رہبانیت کو بجائے کسی دین اور مذہب کے ان نظریات میں شامل کر دیتا ہے جو براہِ راست انسانی نظر و فکر کے مرہونِ منت ہیں۔ گویا یہ ایک قسم کا فلسفہ ہے۔ مختلف اقوام کے مختلف افراد نے مختلف زمانوں میں مختلف عوامل و مؤثرات سے متاثر ہو کر کبھی کبھی اپنی زندگی اس تخیل کے تحت گذارنی چاہی ہے۔ تاریخ اس کی شہادت ادا کرتی ہے کہ یونانیوں اور رومیوں کے رواقئیین و

---

(صفحہ گذشتہ سے آگے) زمین تک کو گوبر سے لیپتے ہیں۔ حدیث میں بظاہر کاشتکاروں کے اس عام عارضہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، دوسری حدیث میں بھی ہے کہ آپؐ نے مسلمانوں سے فرمایا کہ اپنے افنیۃ (آنگنوں) کو پاک صاف رکھو اور یہود کے جیسا نہ بناؤ۔ قرآن میں الزارعون کو حق تعالیٰ نے اپنی صفت بتائی ہے۔ اسی الٰہی صفت سے اتصاف کیا باعثِ ذلت و اہانت ہو سکتا ہے؟ علمائے اسلام کا ایک بڑا طبقہ زراعت کو تمام معاشی پیشوں پر ترجیح دیتا ہے اگرچہ بعضوں نے تجارت کو بہتر قرار دیا ہے، لیکن یہ گفتگو افضلیت میں ہے ۱۲۔

اشراقیین، اسکندریہ کے فلاطونین، ہندوستان کے جوگیہ وغیرہ نے فلسفہ کے ایک مکتبِ خیال کی شکل میں اسے پیش کیا تھا۔

دوسرا جزء "ماکتبناھا علیھم" (یعنی ہم نے اس نظریۂ حیات کا مطالبہ ان سے کبھی نہیں کیا) جس کا یہی مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے علم و عمل کا جو نظام بنی آدم کو مذہب اور دین، دھرم وغیرہ کے نام سے ملتا رہا ہے اس میں اس غیر فطری نظریۂ حیات کا کبھی مطالبہ نہیں کیا گیا۔ اس جزء سے صرف اسلام ہی کی براءت رہبانیت سے ثابت نہیں ہوتی، بلکہ مذہب کی پوری تاریخ سے اس کی بے تعلقی کا اظہار کیا گیا ہے۔ قرآن کی اس آیت کی بنیاد پر ہر مسلمان اس کے ماننے اور یقین کرنے پر مجبور ہے کہ عیسائی مذہب ہو یا یہودی دین، ابراہیمی ملت ہو یا نوحی دعوت، کسی کا رہبانیت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ قرآن کے اس تاریخی بیان کو پڑھنے اور ماننے کے بعد بھی میں ان بزرگوں پر تعجب ہوتا ہے جو کبھی عیسائی، کبھی کسی اور دین کے ساتھ اسلام کا مقابلہ کر کے دعویٰ کرتے ہیں کہ رہبانیت سے بے تعلقی یہ صرف اسلام کی خصوصیت ہے۔ شاید ان کا یہی مطلب ہوتا ہے کہ حق تعالیٰ کی طرف سے گویا کسی دین میں کبھی اس قسم کی راہبانہ زندگی کا مطالبہ کیا گیا تھا۔ کیا قرآن کے نصِ صریح کی یہ خلاف ورزی نہیں ہے؟

تیسرا جزء "فمارعوھا حق رعایتھا" یعنی جن لوگوں نے اس خود تراشیدہ فلسفہ کو اصولِ حیات تسلیم کر کے اسی کے مطابق زندگی گذارنی چاہی۔ قرآن کا یہ تاریخی بیان ہے کہ اس میں بھی جیسا کہ چاہیے تھا کوئی کامیابی حاصل نہ کر سکا۔ جس کی وجہ ظاہر ہے، بعض خاص حالات مثلاً شدید ناکامی یا کسی سخت شخصی یا اجتماعی حادثہ سے متأثر ہو کر بعض زود اثر شدید الانفعال نفوس دنیا اور دنیاوی تعلقات سے دل کو سرد کر کے اس قسم کی خیالی، صرف خیالی زندگی کا نقشہ طے کرنے کی حد تک تو طے کر لیتے ہیں لیکن جب عمل کا وقت آتا ہے تو جن فطری توانین میں آدمی کی جبلت جکڑی ہوئی ہے، محسوس ہوتا ہے کہ ان توانین سے مسلسل جنگ میں انہوں نے اپنے آپ کو مبتلا کر لیا ہے۔ ظاہر ہے کہ قدرت اور قوانینِ قدرت سے جنگ چھیڑ دینے کے بعد مسکین انسان کامیابی کی بھلا کیا توقع کر سکتا ہے؟ کامل استقلال اور غیر معمولی ضد سے بھی اگر کام لیا جائے پھر بھی پوری کامیابی قطعاً ناممکن ہے، اور یہی خبر قرآن ان کے متعلق دیتا ہے۔

چوتھا جزء "فآتینا الذین آمنوا منھم اجرھم" یعنی ان میں جو ایمان والے ہیں ان کو اپنی مزدوری مل جاتی ہے۔ لیکن اس کا کیا مطلب ہے؟ کیا جن غیر ضروری مشقتوں کو وہ برداشت کرتے ہیں۔ ان میں جس حد تک کامیابی ہوتی ہے اس کی مزدوری ان کو مل جاتی ہے؟ بظاہر یہی خیال گذرتا ہے۔ لیکن اگر

واقعی قرآن کا یہی مطلب ہوتا، تو چاہئے تھا کہ "الذین آمنوا" (یعنی۔ ان میں جو ایمان والے ہیں) کی جگہ کچھ اس قسم کی عبارت ہوتی کہ ان میں جن لوگوں نے اس اصول کی نگرانی کی۔ یعنی (الذین رعوہا) انہیں ان کا اجر دے دیا گیا، مگر جب یہ اسلوب بیان نہیں اختیار کیا گیا تو یہی سمجھا جا سکتا ہے کہ ان لوگوں کو صرف اپنے ایمان کا معاوضہ ملتا ہے۔ باقی جن غیر فطری مشاغل اور حالات میں اپنے آپ کو مبتلا کر کے جو دُکھ اور مصیبت وہ اٹھاتے ہیں چونکہ وہ خدا کی مرضی اور مطالبے کے تحت نہیں، بلکہ اپنی خواہش اور اپنی مرضی، اپنے تراشیدہ فلسفہ کے زیر تحت اٹھاتے ہیں۔ اس لئے خدا کے پاس اگر اس کا کچھ اجر نہ ہو۔ تو عقلاً و دیناً اس کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ پس اس کو جو کچھ ملے گا ایمان کے تحت ملے گا۔ اور یہ حال تو ان کا ہے جو اپنی زندگی میں ایمان اور ایمانی اقتضاؤں پر قائم بھی رہے ہوں۔ ورنہ اس کے بعد آیت کا آخری جزء "کثیر منہم فاسقون" (یعنی ان میں اکثر و بیشتر فاسق ہو جاتے ہیں) یہ تو ہر ملک کی اشراقیت ۔۔ اور رہبانیت کے آخری انجام کی ایسی رپورٹ ہے کہ اس کی تفصیل کے لئے غالباً دفتر کے دفتر درکار ہیں۔ کلیسا اور پوپی نظام کی پوری تاریخ ہندوستانی جوگیوں، بوگیوں، بھگشوؤں، مونکیوں، وام مارگیوں اگھوریوں وغیرہ کے ہزارہا ہزار سال کے ناگفتہ بہ حوادث و واقعات دہرانے پڑیں گے۔

**معاش گریز رجحانات کا آخری انجام فسق ہے**

سچ یہ ہے کہ قدرتی قوانین سے جنگ کرنے کا آخری انجام اس کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ جہاں تک واقعات سے معلوم ہوا ہے قرآن کی ترتیب کا بھی یہی اقتضا ہے۔ کہ ابتداء میں جو اپنے آپ کو اس زندگی میں ڈالتے ہیں، تازہ جوش اور تاثرات کے تحت ایک حد تک وہ تو نباہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ لیکن ان ہی بے چاروں کی ظاہری شکل و صورت اختیار کر کے جو ان کے جانشین بنتے ہیں۔ چونکہ ان تاثرات سے وہ قطعاً خالی ہوتے ہیں بلکہ عام طور پر عوام میں اس عجیب و غریب زندگی رکھنے والوں کے متعلق جو حسنِ ظن پایا جاتا ہے اس کو دیکھ کر اس گروہ میں وہ شریک ہو جاتے ہیں۔ اس لئے ظاہری راہبانہ شکل و صورت جس سے بظاہر ترکِ دنیا کا یہ اعلان کرتے ہیں۔ اسی کو پوری طاقت کے ساتھ حصولِ دُنیا کا ذریعہ بنا لیتے ہیں جن کے یہ جانشین ہوتے ہیں۔ عوام کا ان کے ساتھ جو روایتی حُسنِ ظن باقی رہتا ہے۔ اس کے پردے میں پھر یہ کرتے ہیں۔ جو کچھ کرتے ہیں اس سلسلے میں ان کا سب سے بڑا نمایاں جرم چونکہ ان کا معاشی جرم ہوتا ہے۔ یعنی ہر قسم کے اکتسابی مشاغل سے الگ تھلگ ہو کر ایک طرف تو توانائی کے اس بھارے سرمائے کو جو قدرت انہیں عطا کرتی ہے رائگاں اور ضائع کرتے رہتے ہیں اور ٹھیک کسی عضو کے ناسور کا جو حال ہوتا ہے کہ خونِ حیات کو پیپ اور ریم بنا بنا کر ضائع کرتا رہتا ہے اور دوسری طرف ایسے اعضاء جو اس کے قریب ہوتے ہیں

ان کی غذا بھی کھینچتا رہتا ہے۔ اسی طرح یہ لوگ بھی اپنی توانائیوں کو ضائع کر کے بیچارے عوام کے گاڑھے پسینوں کی کمائی کو مختلف حیلوں سے بایں طور چوستے رہتے ہیں۔ کہ ان سے یہ جو کچھ لیتے ہیں۔ اس کے معاوضے میں ان کو کچھ نہیں دیتے۔ چند فرضی ڈھکوسلے جن سے ان کا ضمیر خود بھی واقف ہوتا ہے۔ ان بے چاروں کی تسلی کر دیتے ہیں۔ ان کا یہ اتنا بڑا سخت جرم کہ ان کے دوسرے بعض بدترین فاسقانہ جرائم سے خاموشی اختیار کرنے کے باوجود قرآن نے نہایت تند لہجہ میں ان کے اس جرم کا اعلان ان کے الفاظ میں کیا ہے۔

ان كثيرا من الاحبار والرهبان
ليأكلون اموال الناس بالباطل
ويصدون عن سبيل الله
والذين يكنزون الذهب والفضة
ولا ينفقونها في سبيل الله
فبشرهم بعذاب اليم ۔ يوم يحمى
عليها في نار جهنم فتكوى بها
جباههم وجنوبهم وظهورهم
هذا ما كنزتم لانفسكم فذو
قوا العذاب بما كنتم تكنزون
(التوبہ ۵/۱۰)

بہت سے احبار (مذہبی علماء) اور رہبان
(مذہبی مشائخ) کھاتے ہیں لوگوں کا مال بذریعہ
باطل (جھوٹ) کے اور روکتے ہیں اللہ کی راہ
سے، اور جو دفینہ کرتے ہیں سونا اور چاندی
نہیں خرچ کرتے اُسے اللہ کی راہ میں تو ان
کو مژدہ دے دیجئے دکھ بھرے عذاب کا
اس دن تپایا جائے گا ان پر وہی دفینہ جہنم
کی آگ میں۔ پھر داغی جائیں گی ان کی پیشانیاں
اور ان کے پہلو اور ان کی پیٹھیں۔ یہ وہ ہے
جسے تم نے جمع کیا تھا اپنے لئے۔ پس چکھو
عذاب اس چیز کا جسے تم نے جمع کیا تھا!

اکل اموال الناس بالباطل " جس کا حاصل مطلب یہی ہے کہ کچھ دیئے بغیر لوگوں کا مال کھانا۔ اس الزام کو قرآن ان پر عائد کر کے ایک اہم معاشی اصول کی طرف راہنمائی کر رہا ہے۔ جس کا ذکر دوسرے مقامات میں متعدد بار کیا گیا ہے۔ یعنی بظاہر قرآن کا یہ نقطۂ نظر معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح بدن کا ہر عضو اپنی اپنی جگہ نظامِ جسدی کی خدمت انجام دیتا ہے، اور اگر ایسا نہ کرے تو اسی وقت اس عضو کو جسم سے آپریشن کر کے جدا کر دیا جاتا ہے۔ اسی طرح جماعتی جسد کا جز بن کر فرد کو جینے کا حق عمومی طور پر اسی وقت حاصل ہوتا ہے کہ جس طرح یہ دوسرے فرد سے نفع اٹھاتا ہے۔ اسی طرح چاہیئے کہ اپنی صلاحیت کے مطابق یہ بھی دوسروں کو خواہ کسی شکل میں ہو نفع پہنچائے۔ ظاہر ہے کہ عام معاشی نظام کی بنیاد اسی داد و ستد لین دین پر مبنی ہے۔ مثلاً کاشتکار غذا دیتا ہے۔ پارچہ باف کپڑے بُنتا ہے، طبیب علاج کرتا ہے، معلم علم تقسیم کرتا

ہے۔ لیکن بزرگوں کے ان جانشینوں نے جو عوام کے حسنِ ظن کی بنیاد پر ان سے مال لے کر کھاتے ہیں، کبھی یہ سوچنے کی بھی زحمت گوارا فرمائی ہے کہ عوام سے جو کچھ لیتے ہیں۔ اس غریب عامی کو اس کے معاوضے میں مادی شکل میں نہ سہی، کسی اور شکل میں، مثلاً ذہنی، عقلی، روحانی فوائد میں سے کسی فائدے کی شکل میں ان کو یہ کیا دیتے ہیں۔ سب کا حال تو یہی نہیں ہے۔ لیکن جیسا کہ قرآن کا بیان ہے۔ ان کی اکثریت، یہ واقعہ ہے کہ کسی کو کچھ نہیں دیتی اور جہاں تک میرا خیال ہے، وہ خود بھی جانتے ہیں کہ ہم کچھ نہیں دے رہے ہیں۔ "اکل اموال الناس بالباطل" کی آخر اس سے زیادہ بدترین شکل اور کیا ہو سکتی ہے۔ چور بھی مثلاً کچھ دیئے بغیر لوگوں کا مال اڑا لیتا ہے۔ لیکن اس مذہبی چوری سے غریب بدنام۔ مجرم چور کی چوری کو کیا نسبت؟

بہرحال، یہاں تک تو اس طبقہ کی اکثریت کے معاشی جرم کا ذکر ہے۔ آگے حصولِ معاش کے اس غلط ذریعہ کو اختیار کر لینے کی وجہ سے جن اعتقادی اور ایمانی شرارتوں کے یہ مرتکب ہوتے ہیں، غریب عوام پر جہل کا کمبل اڑھا کر اللہ کی سیدھی راہ سے لوگوں کو جن جن خاص طریقوں سے یہ روکتے اور بھٹکاتے ہیں، قرآن میں اس کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ چونکہ اس کا تعلق معاشی مسائل سے نہیں ہے، اس لئے اس کی بحث یہاں غیر ضروری ہے۔ البتہ اس کے بعد ایک اور طبقہ کا ذکر ہے جو زائد از ضرورت آمدنی کو خدا کے بتائے ہوئے صحیح مصارف میں خرچ کرنے کی جگہ "کنز" کرتا ہے یعنی اسے جمع کرتا ہے۔ پھر دوسری زندگی میں جن حالات سے ان کنز کرنے والوں کو دوچار ہونا پڑے گا اس کی تفصیل کی گئی ہے لیکن سوال یہ ہے کہ کنز کرنے والوں اور ان کے اخروی عواقب و نتائج کا اس موقع پر ذکر یعنی "راہبانیت" والوں کے ساتھ ان کا تذکرہ اپنے اندر کیا کوئی مناسبت رکھتا ہے؟ بظاہر یہی خیال ہوتا ہے کہ راہبانہ زندگی بسر کرنے والوں کی اکثریت جس طرح خداداد توانائیوں کے سرمائے کو پچاس پچاس ساٹھ ساٹھ سال تک یوں ہی ضائع کرتی رہتی ہے اور اپنی انفرادی قوت سے جماعتی جسد کی کوئی خدمت انجام نہیں دیتی۔ اسی طرح زائد از ضرورت آمدنی والے اپنے مالی سرمایہ سے بجائے نفع پہنچانے کے کنز بنا بنا کر اس کے افادی پہلوؤں کو ضائع کرتے رہتے ہیں۔ دونوں طبقوں میں یہی اشتراکی مناسبت ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ آئندہ جن اخروی سزاؤں کا ذکر فرمایا گیا ہے اگرچہ بظاہر ان کا تعلق کنز والوں سے ہے۔ لیکن جب دونوں کے جرائم کی نوعیت میں تناسب ہے تو کیا سزا کی نوعیت میں بھی تناسب نہ ہوگا؟ بلکہ کنز والے اگر کسی کو اپنی مالی توانائی سے نفع نہیں پہنچاتے تو کچھ دیئے بغیر لوگوں کا مال بھی تو نہیں کھاتے۔ لیکن احبار و رہبان کی اکثریت، جیسا کہ گذر چکا، علاوہ اس کے "اکل اموال الناس بالباطل" کے جرم میں بھی مبتلا ہے اور اس لحاظ

سے اس طبقہ کا معاشی جُرم بظاہر کنز والوں سے زیادہ سخت معلوم ہوتا ہے[۱]۔ قرآن میں اس موقع پر کنز والوں کا ذکر ہو سکتا ہے کہ ایک خاص تاریخی واقعہ کی طرف بھی اشارہ ہو۔ میرا مطلب یہ ہے کہ نزولِ قرآن کا جو عہد ہے۔ اس کی تاریخ پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دُنیا کا یہ وہ زمانہ تھا خصوصاً یورپ اور ہندوستان کا یہ وہ عہد تھا جس میں نام نہاد مذہبی پیشواؤں نے مختلف ترکیبوں سے عوام کو اپنے قبضہ میں اس طرح دبوچ لیا تھا کہ ان کی گرفت سے وہ کسی طرح باہر نہیں نکل سکتے تھے۔ یورپ میں تو اعترافِ جُرم کا ایسا ہتکنڈہ مذہبی پیشہ وروں کو مل گیا تھا کہ ہر عامی اپنے جرائم کا پادری کے سامنے اقرار کر کے بظاہر خدا کی گرفت سے تو سمجھتا تھا کہ اسے نجات مل گئی۔ لیکن درحقیقت وہ پادریوں کی گرفت میں آجاتا تھا۔

پھر سلاطین کا کلیسا کے نیچے اس طرح دب جانا کہ گویا پوپ کے فرمان کی خلاف ورزی قریب قریب حکومت سے دست برداری کے مترادف بن چکی تھی۔ نیز خدا کی رحمت کا عام بیوپار کلیسائی نظام میں عام طور سے جو جاری تھا آٹھ آٹھ آنے اور دس دس آنے سیر خدا کی رحمت کو پادری عام طور سے بیچ رہے

---

[۱] آیت قرآنی ولا ینفقونھا فی سبیل اللہ (نہیں خرچ کرتے ہیں اس کو اللہ کی راہ میں) یہ اسی کا حاصل مطلب ہے۔ علماء کا اگرچہ اس پر اب اتفاق ہے کہ اس سے مراد زکوٰۃ ہے یعنی اموال پر شریعت نے جو زکوٰۃ عائد کی ہے اس کو ادا کرنے کے بعد جو روپیہ جمع کرتا ہے وہ ان سزاؤں کا مستحق نہیں ہے جن کا ذکر اس کے بعد کیا گیا ہے۔ لیکن صحابیوں میں حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ زائد از ضرورت روپیہ کے کنز کرنے کے سرے سے مخالف تھے۔ تفصیل کیلئے دیکھو میری کتاب "الغفاری" جس میں بتایا گیا ہے کہ مطلقاً مال جمع کرنے کو حضرت ابوذر غفاری حرام سمجھتے تھے۔ یہ صحیح نہیں ہے، بلکہ ان کے خیال کی بنیاد ایک اہم معاشی اصول پر مبنی تھی۔ اس مسئلہ کے تفصیلی مباحث کا ذکر آئندہ قانونی ابواب میں بھی آئے گا۔ یہاں ایک خاص مسئلہ پر تنبیہ ضروری معلوم ہوتی ہے یعنی احبار اور رہبان کا جو طبقہ جماعت کو تعلیماً تہذیباً، تدریساً یا تالیفاً، وعظاً یا تذکیراً یا کسی اور ذریعہ سے واقعی نفع پہنچاتا ہے۔ اور اس کاروبار میں اپنا وقت خرچ کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ عوام سے ان کو کچھ امداد ملتی ہو۔ تو یقیناً اس امداد کو "اکل اموال الناس بالباطل" ہم قرار نہیں دے سکتے۔ خصوصاً قدرِ ضرورت سے زیادہ آمدنی اس راہ سے جو ہو وہ سبیل اللہ میں جب خرچ کی جائے، مثلاً اشاعتِ اسلام، تاسیسِ مدارس و مکاتیب، نشر کتب وغیرہ میں اگر خرچ کی جائے تو جیبو یا زی کے عام شعبے فتوحات کے اس سلسلہ میں مذہبی طبقہ کیلئے اب بھی بہتر سمجھتا ہوں۔ کیا پیغمبر سے بھی بڑا نمونہ کوئی اور ہو سکتا ہے؟ اس میں شک نہیں کہ نبوت سے پہلے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے گلہ بانی بھی کی تھی اور تجارت بھی۔ لیکن سوال منصبِ نبوت پر سرفرازی کے بعد کا ہے۔ انسانوں کی رکھوالی کے سوا کیا کوئی ثابت کر سکتا ہے کہ آدم کی اولاد کا یہ سب سے بڑا راعی پھر کسی معاشی مشغلہ میں مشغول ہوا۔ خدیجہ ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی دولت ان کی وفات ہی کے بعد نہیں بلکہ ان کی زندگی ہی
(باقی صفحہ آئندہ میں)

